ہے کہ ان کی کنیت ام محمد ہے۔

ایک قول یہ بھی ہے کہ ام حبیبہ اور صحفہ ابن مندہ اس بچی کی ماں ہیں جو احد کے دن شہادت کے وقت ان کے ہاں تھی۔ ان کے بعد نعمان بن عجلان انصاری ذرقی نے ان سے نکاح کیا۔ ابن اثیر نے کہا یہ بات قرین قیاس نہیں کہ ثامر قیس بن فہد کا لقب ہو۔ دونوں کے حالات میں روایت ایک ہے۔ اور وہ یہ ہے: "ان هذا المال حلوة خضرة" واللہ اعلم۔ حافظ نے دونوں سابقہ قول نقل کئے ابن جوزی کہتے ہیں جن کی ۸ روایات ہیں وہ خولہ بنت قیس ہیں۔ بخاری و مسلم کے رواۃ کے حالات میں لکھتے ہیں کہ بخاری نے خولہ بنت ثامر کی ایک روایت منفرداً نقل کی ہے۔ **یتخوضون:** تصرف کرنا۔ یعنی مسلمانوں کے مال میں ناجائز تصرف کرتے ہیں۔ اس میں یہ بھی ہے کہ ان میں صرف اپنی خواہش سے تصرف درست نہیں۔ **فلهم النار يوم القيامة:** حافظ ابن حجر کہتے ہیں اس حکم کا دارومدار اس وصف پر ہے یعنی اللہ کے اموال میں ناجائز تصرف کرنا۔ رفعت کی علامت بتلائی گئی ہے۔

(بخاری) ترمذی نے اس کو خولہ بنت قیس کی روایت سے نقل کیا اور اس میں یہ اضافہ ہے: **ان هذا المال حلوة خضره ما اصابه بحقه بورك له فيه ورب متخوض فيما شاء ت نفسه من مال الله و رسوله ليس له يوم القيامة الا النار**" (ترمذی نے حسن صحیح کہا) یہ مال میٹھا سرسبز ہے جو اس کو اپنے حق سے لے اس کو برکت دی جاتی ہے بہت سے اس مال میں اپنی مرضی سے تصرف کرنے والے ہیں جن کو قیامت کے دن آگ کے سوا کچھ میسر نہ ہوگا۔

**تخريج:** أخرجه احمد (۲۷۳۸٦ _ ۲۷۳۸۷ / ۱۰) والبخاری (۳۱۱۸) والترمذی (۲۳۷٤) والطبرانی (٦۱۷/۲٤)

**الفرائد:** ① حکام کو ناحق کسی کے مال میں سے ذرہ بھر لینے کا حق نہیں۔ ② صرف چاہت سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ممنوعہ اموال میں تصرف کا حق حاکم کو نہیں۔